اعشق یا رسول اللہ علیک الصلوٰۃ والسلام

# النظامیہ

لاہور
شیخوپورہ

علمی ادبی اور تحقیقی مجلہ

بفیضانِ نظر




## فروری 2024

مدیر اعلیٰ

شیخ الحدیث
ڈاکٹر فضل حنان سعیدی

مدیران

مولانا محمد فاروق شریف رضوی
0312-7245738
مولانا شکور احمد ضیا سیالوی
0300-5090565







مجلسِ ادارت

مولانا محمد ظہیر بٹ فریدی
مولانا قاری احمد رضا سیالوی
مولانا محمد عمران الحسن فاروقی

مجلسِ مشاورت

صاحبزادہ مولانا نصیر احمد ہزاروی
صاحبزادہ مولانا غلام مرتضیٰ ہزاروی

ڈیزائننگ
مولانا محمد طارق عزیز سعیدی
کمپوزنگ:
مولانا سمیع اللہ سیالوی
عرفان طاہر فاروقی، فراز رسول مرتضائی
سرکولیشن ٹیم
محمد فزاہد، فرقان الحق
فہیم احمد، عمران اصغر

رابطہ کے لیے
مرکزی دفتر
مجلس علماء نظامیہ پاکستان
جامعہ نظامیہ رضویہ
اندرون لوہاری دروازہ لاہور

ممبر شپ فیس
پاکستان سالانہ بذریعہ
رجسٹرڈ ڈاک 1200 روپے
شمارہ نیٹ ریٹ 30 روپے

اس دائرے میں (سرخ نشان) اس بات کی علامت ہے کہ آپ کا زرِ سالانہ ختم ہو چکا ہے

نوٹ: ادارہ "مجلہ النظامیہ" کا مضمون نگار کی رائے سے متفق ہونا ضروری نہیں۔

ناشر
مجلس علماءِ نظامیہ پاکستان


0315-7374429 042-37374429 EMAIL: alnizamia7374429@gmail.com

# فہرست

**اداریہ... حرفِ دل**

مدیرِ اعلیٰ: شیخ الحدیث ڈاکٹر فضل حنان سعیدی

# ستاروں سے آگے جہاں اور بھی ہیں

## (نَو خیز فضلائے کرام کے لیے چند نصیحتیں)

بحمد اللہ تعالیٰ جامعہ نظامیہ رضویہ عالمِ اسلام کی وہ عظیم درس گاہ ہے جو سات دہائیوں سے ٹھوس بنیادوں پر خدمتِ دین کے لیے افراد تیار کر رہی ہے۔ امسال بھی توفیقِ الٰہی سے 248 علمائے کرام، 41 قرائے عظام اور 116 حفاظِ ذی احتشام کو اکابر کے ہاتھوں دستارِ فضیلت سے نوازا جائے گا۔

حصولِ علمِ دین کا کئی سالوں پر مشتمل سفر طے کرنے والے فضلا دستارِ فضیلت سروں پر سجانے اور اسناد وصول کرنے کے بعد ایک نئی زندگی کا آغاز کرتے ہیں۔ اِس موقع پر اِن نَوخیز فضلا کی مستقبل کے بارے میں راہ نمائی بہت ضروری ہے، اگر اِس موقع پر خطا ہو جائے تو ایک کارآمد انسان اپنے آپ کو بے کاری اور بے روزگاری کی دلدل میں دھکیل دیتا ہے اور وہ کردار ادا نہیں کر پاتا جو معاشرے کا تقاضا ہے۔

اخلاص کے ساتھ دین کی خدمت، توکل علی اللہ اور خودداری کے ساتھ زندگی گزارنے کی نصیحتوں کے ساتھ ساتھ عملی زندگی کے حوالے سے بھی واضح راہ نمائی کی ضرورت ہے، اِسی مقصد کے پیشِ نظر چند نکات کی طرف آپ کی توجہ مبذول کرواتا ہوں، ان پر عمل آپ کی کامیابی میں اہم سنگ میل ثابت ہو گا، ان شاء اللہ تعالیٰ۔

**1)علمی کمزوریوں کا تدارک:** آپ مروجہ درسِ نظامی سے فراغت پا چکے ہیں، اِس وقت اپنے پورے دورِ طالبِ علمی کا احتساب کیجیے، جس فن میں دورانِ تعلیم کوئی کمزوری رہ گئی اُسے دُور کرنے کی کوشش کیجیے۔ اس کے لیے مختصر کورسز مفید رہتے ہیں... زیادہ تر معاملہ صرف و نحو وغیرہ کا ہوتا ہے، اِس کے لیے ابتدائی کتب بہت مفید ہیں، جن کے ذریعے از خود محنت کر کے بھی اپنی کمزوریوں پر قابو پایا جا سکتا ہے۔ مفتیٔ اعظم پاکستان علیہ الرحمہ فرمایا کرتے تھے: "ہر فن کی پہلی کتاب انسان کو ازبر ہو تو منتہی کتب کو سمجھنا آسان ہو جاتا ہے۔"

**2)میدانِ تخصّصات:** فضلا کے لیے "تخصصات" کا میدان بھی اہم ہے، اپنی دلچسپی کے کسی بھی علم یا فن میں مزید دسترس پیدا کرنا چاہتے ہیں تو اُس فن میں تخصص بہت فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔ زیادہ معروف تخصص فی الفقہ ہے، خواہشمندوں کو چاہیے کہ داخلے شروع ہونے تک ابتدائی فقہی واُصولی کتب کا مطالعہ کریں۔

**3)علوم کا نفاذ وتطبیق:** اپنے پڑھے ہوئے علوم و فنون کو سوسائٹی میں نافذ کرنا اور عصرِ حاضر کے ساتھ اُن کی تطبیق کرنا بھی ایک اہم مسئلہ ہے۔ قرآنِ مجید سے کسی فقہی قول تک، کچھ بھی بیان کرتے ہوئے دیکھا جائے کہ حالاتِ حاضرہ میں اس کی اِفادیت کہاں ہے؟ اور اُس کی تطبیق کی حسین ترین صورت کون سی ہو سکتی ہے؟ شرعی حُدود میں رہتے ہوئے آسانی کا انتخاب نبیِ اکرم ﷺ کی سنتِ مبارکہ ہے۔

**4)ابلاغِ دین کے تقاضوں کو سمجھنا:** افکار وخیالات کی ترسیل و ابلاغ میں حیران کن جدت بھی ہمارے لیے ایک چیلنج ہے۔ جدید میڈیا نے جو ہمہ گیریت اور وسعت پیدا کی ہے اس نے ہماری ذمہ داریوں کو اور بڑھا دیا ہے۔ اس جدت میں اِفہام و تفہیم کی زبان کا استعمال معاشرے میں اپنا مؤثر کردار ادا کرنے کا بہترین ذریعہ ثابت ہو گا۔

فضلا عصرِ موجود میں رائج افکار، نظریات، فلسفہ، خصوصًا تہذیبی کھینچا تانی اور اسلام کے فطری نظام اور موجودہ تغیراتی نظام کے حوالے سے راہ نمائی کے لیے اپنے آپ کو تیار کریں، ورنہ باگ ڈور اس طبقے کے ہاتھ میں چلی جائے گی جنہیں دین بیزار طبقہ کہا جاتا ہے۔

5) **سوشل میڈیا وار:** اس دَور کو سوشل میڈیا کا دور کہا جاتا ہے... سوشل میڈیا مثبت و منفی دونوں محاذوں میں اہم ترین کردار کا حامل ہے، اس کے ذریعے دینی ابلاغ کا فریضہ انتہائی ذمہ دارانہ طریقے سے نبھایا جاسکتا ہے۔ فیس بک، یوٹیوب وغیرہ پر نَو آموختہ اسکالرز کی صورت میں کئی لوگ گمراہی کے مراکز قائم کر کے نئی نسل کو رافضیت و ناصبیت کے جراثیم سے متأثر کرتے نظر آتے ہیں، ایسے میں ان آلاتِ شر کو سمجھنا بہت ضروری ہے، بلکہ یہ ہماری اجتماعی کمزوری ہے کہ ہم اسبابِ شر، مراکزِ شر اور ان کے طریقۂ واردات سے بے خبر رہتے ہیں، محض جذباتی اور سطحی قسم کی ان کی مخالفت کی جاتی ہے، جب کہ ان فتنوں کا انسداد ایک منظم انداز، عقلی و نقلی دلائل اور ذمہ دارانہ طریقے سے ہونا چاہیے، جو دُور رَس نتائج کا حامل ہو اور وہ متأثرین کو اس زہر سے محفوظ رکھ سکے۔

رسولِ اکرم ﷺ نے صحابۂ کرام میں سے حضرت سیدنا ابوہریرہ اور حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہم کو احوال و علاماتِ فِتَن سے آگاہ کر دیا تھا، محدثین نے اس ضمن میں کئی ابواب قائم کیے ہیں، صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین ان حضرات سے فتنوں کے رُونما ہونے، اُن کی علامات و انواع اور بچاؤ کے طریقوں سے متعلق بکثرت پوچھا کرتے تھے۔ اگر ہم شر کا اِدراک نہیں کریں گے تو اُس کا سدِّباب نہیں کر پائیں گے، بغیر سمجھے کوئی تدارک ہوا بھی تو وہ وقتی ہو گا اور معاشرے میں سوالات کا نیا ہیجان پیدا کر دے گا۔

6) **جدید تعلیم کا حصول:** فراغت کے بعد سرکاری نوکری کا حصول ہر ایک کی خواہش ہوتی ہے، مگر اس کے لیے فقط حفظ، تجوید، درسِ نظامی اور دورۂ حدیث کافی نہیں۔

اس کے لیے جدید نظامِ تعلیم سے شناسائی اور اُس کی ڈگری بھی ضروری ہے۔

درسِ نظامی کے فضلا کے لیے کم از کم ایف۔ اے۔ ہونا ضروری ہے، اگر کسی نے میٹرک یا ایف۔ اے۔ نہیں کیا تو اُسے ہر صورت اس جانب متوجہ ہونا چاہیے۔ اگر فی الحال ایسا ممکن نہ ہو تو ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ مختلف ڈویژنل بورڈز، عامہ یا خاصہ کی اسناد پر چند مخصوص مضامین کا امتحان لے کر میٹرک اور ایف۔ اے۔ کے امتحانات کی اجازت دیتے ہیں، اس طریقِ کار سے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔

اِسی طرح مختلف یونیورسٹیز اپنے اصول و قواعد کی روشنی میں عالیہ کی سند پر مخصوص سبجیکٹس کے ساتھ بی۔ اے۔ (گریجویشن) کے امتحان کی اجازت دیتی ہیں (جیسا کہ بہاولپور اسلامیہ یونیورسٹی اور سرگودھا یونیورسٹی)، اس بنیاد پر گریجویشن کیا جاسکتا ہے۔

بعض یونیورسٹیز "الشهادة العالمية" کی سند پر ایم۔ فِل کا جھانسا دیتی ہیں... درسِ نظامی کے فاضل کے لیے ایم۔ فل ہونا قابلِ تحسین ہے، مگر بہت ضروری ہے کہ ایم۔ فل سے پہلے بی۔ اے۔ کیا جائے... ورنہ پی۔ ایچ۔ ڈی۔ یا سرکاری نوکری کے لیے بی۔ اے کی سند کا تقاضا کیا جاتا ہے... بی۔ اے کا نہ ہونا آپ کے لیے ایم۔ فل اور پی۔ ایچ۔ ڈی۔ کو بے کار کر سکتا ہے۔

اِس بات کا شکوہ عبث ہو گا کہ ہم کسی نوکری کے قابل کیوں نہیں... بہتر ہے کہ اپنے اپنے حصے کی شمع روشن کی جائے اور اپنی کمزوریوں کو دُور کر کے اپنے آپ کو معاشرے کی اہم ضرورت ثابت کیا جائے۔

7) **تعلیم و تربیت کا نظام:** ائمہ و خطبا عموماً اپنی مصروفیات فقط نمازِ پنج گانہ کی امامت اور خطبۂ جمعہ تک محدود کر لیتے ہیں، جس کی وجہ سے نہ صرف اُن کی صلاحیتیں اور جسمانی صحت متأثر ہوتی ہے، بلکہ ایک اہم تبلیغی و تدریسی مرکز کو نماز تک محدود کر کے بڑی

غفلت اور کوتاہی کے مرتکب بھی ہوتے ہیں۔ گوشہ گیری سے دست بردار ہوں، لوگوں کی مشکلات اور رنج و غم میں شریک ہو کر اُن کی تربیت اور راہ نمائی کے لیے کمربستہ ہوں۔

اپنے خطابات میں ایسا انداز اختیار نہ کریں جس کے ذریعے عوام میں فتنہ و فساد پیدا ہو، بلکہ کوشش کریں کہ جن عناصر کے مابین کسی تصادم کا امکان ہو اُن میں شعور و آگہی پیدا کر کے علاقائی صورتِ حال کو خراب ہونے سے محفوظ بنائیں۔

عوام کے نامناسب رویے اور اَکھڑپن پر صبر کریں اور ان کی فکری، نفسیاتی، اجتماعی و سیاسی مشکلات کو شریعت کے مطابق حل کریں... اپنے آپ کو معاشرے کا ایک متحرک اور ذمہ دار فرد ثابت کریں۔

مساجد میں دروسِ حدیث، مختلف فقہی کورسز، دروسِ قرآن اور ہفتہ وار محافلِ ذکر و تربیت کا اہتمام کیا جائے... مجھے مسلسل دو عشروں سے مغربی دنیا کے اسفار کا موقع ملتا رہا ہے، وہاں اگر درسِ حدیث ہو تو عموماً اصلاحِ معاشرہ، اصلاحِ احوال و اخلاق پر احادیث کا انتخاب کرتا ہوں اور روزمرہ کے فقہی مسائل کو اپنے درس کا حصہ بناتا ہوں۔

8) **زمینی حقائق کا ادراک:** مؤثر عالم کے لیے ضروری ہے کہ وہ دیکھے کہ معاشرے والے کس طرح چلتے ہیں، وہاں کی تہذیب و ثقافت کیسی ہے، ظاہر ہے کہ معاشرے کی اچھائیاں اور برائیاں سامنے ہوں گی تب ہی ان کی نشان دہی کی جا سکے گی اور مضر اثرات سے معاشرے کو محفوظ رکھا جا سکے گا۔

جہاں آپ اپنے فرائض ادا کر رہے ہیں وہاں کی زبان کو سمجھنا بھی اہم ہے... بیرونِ ملک جانے والے علمائے کرام وہاں جا کر اگر وہاں کی مقامی زبان نہیں سمجھیں اور بولیں گے تو جو نسل وہاں پیدا ہوئی اور پلی بڑھی، اُس کے لیے اردو زبان میں بات سمجھنا مشکل ہوتا ہے۔

9) **کثرتِ مطالعہ:** فضلا اِس غلط فہمی میں نہ رہیں کہ درسِ نظامی سے فراغت

کا مطلب زمانہ بھر کے جمیع علوم و فنون پر کامل مہارت اور مکمل دسترس ہے، بلکہ یہ تو ایک سند ہے کہ اب آپ دینی ماٰخذ اور اسلامی مصادر، فنون کے مراجع اور تاریخ کے منابع کا از خود مطالعہ کر سکتے ہیں، اب اتنی اہلیت پیدا ہو گئی ہے کہ حدیثِ رسول کے ذخیرہ اور فقہی مسائل کے مطالعہ سے اپنے علم کو وسعت دے سکتے ہیں۔ اگر آپ نے اپنے علم کو مضبوط نہ کیا تو یہ بنیاد، جس پر آپ اس وقت قائم ہیں وہ کمزور پڑ جائے گی اور آپ کا علم مٹھی کی ریت کی طرح آپ کے ہاتھوں سے پھسل کر زمین بوس ہو جائے گا؛ لہٰذا اپنا مطالعہ وسیع کریں اور ہر موضوع پر مطالعہ کو اپنے اوپر لازم قرار دیں۔

مختلف علوم و فنون پر مطالعہ کتب کی ایک فہرست تیار کی جائے... مطالعہ سے بھی زیادہ اہم بات کتاب کی تلخیص (مٹیریل کو فلٹر کرنا) ہے.... فقہ واُصولِ فقہ کے ساتھ ساتھ کم از کم قرآنِ مجید کی ایک تفسیر اور ایک شرحِ حدیث کا مطالعہ آپ حضرات کے لیے ناگزیر ہے ... اِسی طرح تصوف میں کشف المحجوب، رسالہ قشیریہ، قوت القلوب، فوائد الفؤاد، مکتوباتِ امام ربانی اور مرآۃ العاشقین وغیرہ کا مطالعہ تصوف کے باب میں بہت مفید ہے... اگر مترجَم کتاب پڑھنا چاہیں تو کسی اچھے مترجِم کا انتخاب کریں، جو ترجمہ کے ساتھ ترجمانی بھی کرتا ہو اور اردو ادب میں دسترس کا حامل ہو، علامہ محمد عبد الحکیم اختر شاہجہانپوری، علامہ غلام رسول سعیدی، علامہ محمد عبد الحکیم شرف قادری، پروفیسر علامہ مفتی منیب الرحمٰن، علامہ محمد صدیق ہزاروی، علامہ غلام نصیر الدین چشتی.... یہ چند ایک نام محض تعارفی ہیں۔

کسی اُستاذ سے طالبِ علم نے شکایت کی کہ مطالعہ کرتا ہوں، مگر کچھ یاد نہیں رہتا، استاذ نے اُسے ایک کھجور دی اور اسے کھانے کا کہا، بعدہٗ پوچھا کہ اس کھجور سے تمہیں کوئی فرق محسوس ہوا؟ جواب نفی میں پا کر کہا: جیسے اس کھجور سے تمہارے بدن میں بظاہر کوئی اضافہ نہیں ہوا، لیکن یہ کھجور تمہارے جسم کا حصہ بن گئی، اس کا کچھ حصہ گوشت، کچھ حصہ

ہڈیوں اور اس کے اجزا مختلف اعضا کی تقویت کا سبب بنے... ایسے ہی مطالعہ انسان کو بظاہر کوئی خاص فائدہ نہ بھی دے تو وہ انسان کے دماغ میں گھل مل جاتا ہے، اس کے مختلف اجزا انسان کے علم کے مختلف حصوں کو مضبوط اور ثقہ بناتے ہیں؛ اسی لیے مطالعہ جس قدر پختہ ہو گا علم اُسی قدر وسعت پائے گا، انسان فکر و رائے میں صائب ہو گا، معاشرے کو سمجھنے اور اپنے علم کو اُس کی اصلاح کے لیے بروئے کار لانے میں آسانی ہو گی۔

**10)قانون کی عملداری:** درسِ نظامی کے فضلا یا مذہبی طبقے پر یہ الزام عائد کیا جاتا ہے کہ یہ طبقہ ملکی قوانین پر عملداری میں کوئی کردار ادا کرنا تو کجا، قانون شکنی میں پیش پیش ہوتا ہے۔ یہ الزام کس قدر درست ہے؟ اس بحث میں جائے بغیر اہم بات یہ ہے کہ دین کا علم و شعور رکھنے والوں کے لیے یہ ضروری ہے کہ ملکی قانون کی عمل داری یقینی بنائیں۔ یہ الگ بات ہے کہ کون سا قانون کس قدر اہم ہے؟ اور کب کسی شاذ معاملے میں کسی سے اختلافِ رائے کرنا ہے؟ بہر حال یہ طے ہے کہ ملکی قانون اہم اور اس کی پاسداری ضروری ہے اور قانون ہاتھ میں لینے کی حوصلہ شکنی کی جانی چاہیے۔

آخری بات یہ ہے کہ اپنی سوچ بلند رکھیے، ترقی کا سفر جاری رکھیے۔ اقبال علیہ الرحمہ نے بہت خوب کہا:

ستاروں سے آگے جہاں اور بھی ہیں — ابھی عشق کے امتحاں اور بھی ہیں
تہی، زندگی سے نہیں یہ فضائیں — یہاں سینکڑوں کارواں اور بھی ہیں
قناعت نہ کر عالَمِ رنگ و بُو پر — چمن اور بھی آشیاں اور بھی ہیں
تُو شاہیں ہے، پرواز ہے کام تیرا — ترے سامنے آسماں اور بھی ہیں
اِسی روز و شب میں اُلجھ کر نہ رَہ جا — کہ تیرے زمان و مکاں اور بھی ہیں

**درسِ قرآن......**

# مثالی اسلامی معاشرے کی تشکیل

تحریر: مولانا محمد انوار الرسول مرتضائی، سینئر نائب صدر مجلس علماءِ نظامیہ پاکستان

اِنَّ اللّٰہَ یَاۡمُرُ بِالۡعَدۡلِ وَالۡاِحۡسَانِ وَاِیۡتَآیِٔ ذِی الۡقُرۡبٰی وَیَنۡہٰی عَنِ الۡفَحۡشَآءِ وَالۡمُنۡکَرِ وَالۡبَغۡیِ ۚ یَعِظُکُمۡ لَعَلَّکُمۡ تَذَکَّرُوۡنَ ۔[1] بے شک اللہ تعالیٰ حکم دیتا ہے کہ ہر معاملہ میں انصاف کرو اور (ہر ایک کے ساتھ) بھلائی کرو اور اچھا سلوک کرو رشتہ داروں کے ساتھ اور منع فرماتا ہے بے حیائی سے، برے کاموں سے اور سرکشی سے، اللہ تعالیٰ نصیحت فرماتا ہے تمھیں تاکہ تم نصیحت قبول کرو۔

معاشرہ کی اکائی فرد ہے، ایک مثالی اور صالح معاشرے کی تشکیل کے لیے ضروری ہے کہ اُس کے افراد صالح و باکردار ہوں، وہ ایمان و ایقان کی نعمتِ عظمیٰ سے مالا مال ہونے کے ساتھ ساتھ اخلاقِ عالیہ سے مزین اور اخلاقِ فاسدہ سے مبرا ہوں۔

زیرِ مطالعہ آیتِ کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے اہلِ ایمان کو مصطفوی معاشرے کی تشکیل کے لیے تین چیزیں اپنے اخلاق کا حصہ بنانے اور تین سے اعراض کرنے کا حکم دیا ہے:

1۔عدل 2۔احسان 3۔ایتائے ذی القربیٰ

1۔فحشاء 2۔منکر 3۔بغی

---

[1] سورۃ النحل 16، آیت: 90

اِس آیتِ کریمہ کا شمار قرآن حکیم کی جامع ترین آیات میں ہوتا ہے۔

حضور سید عالم ﷺ نے یہ آیت ولید بن مغیرہ کو پڑھ کر سنائی تو اس نے کہا: يَا ابْنَ أَخِيْ أَعِدْ۔ بھتیجے! ایک بار پھر پڑھو۔ رحمتِ عالم ﷺ نے پھر تلاوت فرمائی تو دشمنِ اسلام یہ کہنے پر مجبور ہو گیا: وَاللهِ إِنَّ لَهُ لَحَلَاوَةً وَإِنَّ عَلَيْهِ لَطَلَاوَةً وَإِنَّ أَصْلَهُ لَمُورِقٌ وَأَعْلَاهُ لَمُثْمِرٌ وَمَا هُوَ بِقَوْلِ بَشَرٍ۔ [1] یعنی بخدا! یہ تو بڑی شیریں ہے، اس کا ظاہر بہت رنگین ہے، اس کا تنا پتوں والا ہے اور اس کی شاخیں پھلوں سے لدی ہیں، بخدا! یہ کسی بشر کا کلام نہیں۔

حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا: هٰذِهٖ أَجْمَعُ آيَةٍ فِي الْقُرْآنِ لِخَيْرٍ يُمْتَثَلُ، وَلِشَرٍّ يُجْتَنَبُ۔ [2] یعنی یہ قرآنِ حکیم کی جامع ترین آیت ہے۔ اس میں ہر وہ اچھی چیز مذکور ہے جس پر عمل کرنا ضروری ہے، اِسی طرح ہر وہ بری چیز مذکور ہے جس سے اجتناب ضروری ہے۔

اس فصیح و بلیغ آیت میں مذکور اوامر و نواہی کی مختصر وضاحت پیشِ خدمت ہے:

**عدل**: عدل کا معنی مساوات ہے، افراط اور تفریط کے درمیان امرِ متوسط کو عدل کہتے ہیں۔ عدل کی دو قسمیں ہیں: 1) عدلِ عقلی۔ 2) عدلِ شرعی۔

عدلِ عقلی یہ ہے کہ اس شخص کے ساتھ نیکی کی جائے جس نے تمہارے ساتھ نیکی کی ہے اور اس شخص سے اذیت و تکلیف کو دُور کیا جائے جس نے تم سے اذیت و

---

[1] تفسیرِ قرطبی، زیرِ آیۃ ہٰذا، جلد:10، صفحہ:165

[2] ایضاً

تکلیف دور کی ہو ... جب کہ عدلِ شرعی کا سمجھنا شریعت پر موقوف ہے، جیسے قصاص اور دیت کے احکام۔ سیدنا علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا ارشاد ہے: **العدل: الانصاف والاحسان: التفضلُ**۔ یعنی "عدل" انصاف کرنا اور "احسان" فضل و کرم ہے۔

**احسان:** "احسان" حُسن سے بنا ہے اور ہر وہ چیز جو خوب صورت و مرغوب ہو اسے حَسَن کہتے ہیں۔ حُسن کا اطلاق عام لوگوں کے نزدیک اکثر ان چیزوں میں ہوتا ہے جن کا ادراک آنکھوں سے ہوتا ہے اور قرآنِ مجید میں حسن کا اطلاق اکثر ان چیزوں پر ہوتا ہے جن کا ادراک بصیرت (عقل) سے ہوتا ہے۔

علامہ راغب اصفہانی فرماتے ہیں احسان کا اطلاق دو معنوں پر ہوتا ہے:

1) انعام کرنا / کوئی نعمت دینا، جیسا کہ قرآنِ حکیم میں ہے: **هَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ**۔[1] نعمت دینے کا بدلہ نعمت دینے کے سوا کیا ہے!

2) نیک کام کرنا، جیسا کہ ارشادِ ربّانی ہے: **اِنْ اَحْسَنْتُمْ اَحْسَنْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ**۔[2] اگر تم نے کوئی نیک کام کیا ہے تو اپنے فائدے کے لیے کیا ہے۔

آقا کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے "احسان" سے متعلق فرمایا: **أَنْ تَعْبُدَ اللهَ كَأَنَّكَ تَرَاهُ، فَإِنْ لَّمْ تَكُنْ تَرَاهُ فَإِنَّهُ يَرَاكَ**۔[3] یعنی اپنے رب کی اس طرح عبادت کر کہ تُو اسے

---

[1] سورۃ الرحمٰن، آیت: 60

[2] بنی اسرائیل، آیت: 7

[3] صحیح بخاری، رقم الحدیث: 4777

دیکھ رہا ہے اور اگر یہ کیفیت پیدا نہ ہو سکے تو کم از کم یہ تو یقین کر کہ وہ تجھے دیکھ رہا ہے۔

**عدل اور احسان میں فرق:** "احسان" کا درجہ "عدل" سے بڑھ کر ہے؛ کیونکہ عدل یہ ہے کہ کسی کو اتنا دے جتنا دینا اس پر واجب ہے اور اس سے اتنا لے جتنا لینے کا حق ہے... اور احسان یہ ہے کہ جتنا اس پر واجب ہے اس سے زیادہ دے اور جتنا اس کا حق ہے اس سے کم لے۔ اسی طرح عدل یہ ہے کہ کسی نے اس کو جتنی ایذا پہنچائی تھی وہ اس کو اتنی ہی ایذا پہنچائے اور احسان یہ ہے کہ وہ اس کی زیادتی کو معاف کر دے اور اس کے ساتھ نیکی کرے۔ بقول عدل کرنا فرض اور احسان کرنا نفل ہے۔(1)

حقیقت یہ ہے کہ کسی معاشرے کا صحت مند بنیادوں پر قائم ہونا انہی دو چیزوں پر موقوف ہے کہ کسی کی حق تلفی نہ ہو، ہر ایک کو اس کا پورا حق ملے اور قانون کے سامنے شاہ و گدا سب برابر ہوں.. لیکن اتنا ہی کافی نہیں بلکہ یہ بھی ضروری ہے کہ ہر فرد اپنے دوسرے ساتھی کے ساتھ برتاؤ کرنے میں احسان کو بھی پیشِ نظر رکھے یعنی اس کو حق سے زیادہ بھی دے اور اگر اس سے کوئی کوتاہی سرزد ہو جائے تو اس کے لیے ہر وقت سزا دینے پر ہی مصر نہ رہے بلکہ عفو و درگزر سے بھی کام لے۔ اسی طرح اس معاشرہ میں صرف یہ نہیں کہ حسد و عناد کے شعلے بھڑکنے نہ پائیں گے، بلکہ انس و محبت کی نسیم بھی ان کے غنچہ ہائے دل کو تبسم آشنا کرتی رہے گی۔(2)

**ایتائے ذی القربی:** آیتِ کریمہ کا یہ تیسرا حکم ہے یعنی رشتہ داروں کو مال

---

[1] غلام رسول سعیدی، مفسر، تبیان القرآن، زیرِ آیتِ النحل:90

[2] محمد کرم شاہ الازہری، مفسر، ضیاء القرآن، زیر آیت النحل:90

دو اور ان سے صلہ رحمی سے پیش آؤ۔ دوسری آیتِ کریمہ میں ارشاد ہے: وَ اٰتِ ذَا الۡقُرۡبٰی حَقَّهٗ۔ [1] یعنی قرابت دار کو اس کا حق ادا کرو۔

صلہ رحمی اور قرابت داروں کے حقوق ادا کرنے کا بارہا حکم دیا گیا ہے۔ اسلام نے خاندانی کفالت کا جو قاعدہ مقرر کیا ہے اس پر عمل کیا جائے تو ہمارے معاشرے کی کئی مشکلات آسان ہو سکتی ہیں۔ شریعت کی طرف سے ہر باپ پر اپنے اہلِ خانہ کی ذمہ داری عائد کی گئی ہے، اسی طرح اولاد پر اپنے والدین کی کفالت فرض ہے۔ صرف یہی نہیں بلکہ قرابت کا سلسلہ جہاں تک پھیلتا چلا جائے گا ذمہ داریاں ساتھ ساتھ بڑھتی چلی جائیں گی۔ اسلام کا نظامِ میراث اسی خاندانی کفالت کی عملی صورت ہے۔

**فحشاء:** زیرِ مطالعہ آیتِ کریمہ میں جن تین چیزوں سے منع کیا گیا ہے ان میں سے پہلی **الفحشاء** ہے۔ ہر وہ بات اور ہر وہ کام جو قبیح ہو اسے فحشاء کہتے ہیں۔ [2] اس سے معلوم ہوا کہ فحش کا مفہوم بہت وسیع ہے، جس قول یا فعل سے معاشرے کا اخلاق بگڑنے کا خدشہ ہو وہ **الفحشاء** کی تعریف میں داخل ہے۔

**منکر:** ما أنكره الشرع بالنهي عنه۔ منکر وہ کام ہے جس سے شریعتِ مطہرہ نے روکا ہو۔ (ایضاً)

**بغی:** "بغی" کا معنی ہے حد سے تجاوز کرنا۔ اس کے مفہوم میں سرکشی، تکبر، ظلم، حسد اور ہر قسم کی زیادتی شامل ہے۔

---

[1] بنی اسرائیل، آیت: 26

[2] تفسیرِ قرطبی، تحت الآیۃ

والدِ اُستاذِ مفتیٔ اعظم پاکستان

# امام المحدثین سید دیدار علی شاہ اَلوَری رحمۃ اللہ علیہ

تحریر: مولانا محمد عاصم محبوب رضوی

ہندوستان میں دو قومی نظریہ کے احیا، ہندو انگریز کے مفادات پر مبنی تحاریک کو کچلنے اور عقائدِ اہل سنت و جماعت کے تحفظ کے لیے اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کے جن خلفانے کردار ادا کیا ان میں سرِ فہرست امام المحدثین ابو محمد سید محمد دیدار علی شاہ محدثِ الوری رحمۃ اللہ علیہ کا نام ہے۔

آپ ۱۸۵۶ء / ۱۲۷۳ھ بروز پیر ایک علمی اور روحانی خاندان میں مولانا صوفی سید نجف علی رضوی رحمۃ اللہ علیہ کے ہاں پیدا ہوئے۔ آپ کی ولادت سے قبل ہی آپ کے چچا مولانا سید نثار علی رضوی رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کی والدہ محترمہ کو یہ خوش خبری دی کہ بیٹا پیدا ہو گا، دین کا چراغ ہو گا، اس کا نام ''دیدار علی'' رکھنا۔

آپ کا سلسلۂ نسب سیدنا امام موسیٰ رضا رحمۃ اللہ علیہ تک پہنچتا ہے یوں آپ حسنی حسینی سید ہیں۔

## علومِ ظاہریہ و باطنیہ کی تحصیل

امام المحدثین رحمۃ اللہ علیہ نے ابتدائی کتبِ صرف و نحو اپنے علاقہ ''الور'' میں مولانا قمر الدین سے پڑھیں۔ پھر طلبِ علم کے لیے دہلی کا سفر کیا اور مولانا کرامت اللہ دہلوی

(خلیفہ شیخ العرب والعجم حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ) سے درسی کتابیں پڑھیں اور دورۂ حدیث شریف مکمل کیا، کتبِ فقہ و منطق مولانا ارشاد حسین رام پوری سے پڑھیں، نیز مولانا عبد العلی رام پوری سے بھی معقولات کا درس لیا۔ شیخ الحدیث مولانا احمد علی سہارنپوری سے بھی کتبِ حدیث کی سماعت کی، اس دوران تاجدارِ گولڑہ پیر سید مہر علی شاہ اور محدثِ سورتی مولانا وصی احمد رحمۃ اللہ علیہم آپ کے ہم سبق تھے۔

علومِ ظاہریہ کی تکمیل کے بعد آپ اپنے چچا سید نثار علی رضوی رحمۃ اللہ علیہ کی صحبت میں منازلِ سلوک طے کرتے رہے، پھر انبالہ میں سائیں توکل شاہ انبالوی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دو سال تک عبادت، ریاضت و مجاہدہ میں مصروف رہے۔ پھر اُن کے حکم پر گنج مراد آباد پہنچے اور حضرت فضلِ رحمٰن گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے دستِ مبارک پر سلسلہ عالیہ قادریہ نقشبندیہ میں بیعت ہوئے اور خلافت پائی۔

## تدریسی خدمات

امام المحدثین رحمۃ اللہ علیہ نے تدریس کا آغاز مدرسہ ارشاد العلوم رام پور سے کیا۔ ۱۹۰۷ء میں قوت الاسلام کے نام سے اَلور میں ایک دینی ادارہ قائم کیا، لاہور کے جامعہ نعمانیہ میں بھی تدریس کے فرائض سرانجام دیتے رہے، پھر اس کے بعد انجمن حزب الاحناف کے قائم کردہ دار العلوم حزب الاحناف میں مدرس مقرر ہوئے۔

## مسلکی پختگی

پیر زادہ اقبال احمد فاروقی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: عقیدہ و مسلک کے بارے میں آپ

کسی قسم کی مصلحت جوئی اور رُورعایت کی پالیسی اختیار نہیں کرتے تھے۔ جس چیز کو حق سمجھا اُس کا اعلان آگ کے شعلوں کے سامنے بھی کرنے سے گریز نہیں کرتے تھے۔

جس دور میں تحریکِ خلافت، تحریکِ ترکِ موالات، ہندو مسلم اتحاد کی تحریک اور گائے کی قربانی کو ترک کرنے کی تحریکیں چلیں تو کچھ مسلمان عمائدین بھی ہندوؤں کے فریب میں آ گئے، ایسے ماحول میں جن علما نے صداقت کا علم بلند کیا ان میں سرِ فہرست نام علامہ مولانا پیر سید دیدار علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کا ہے۔

جب مسجد وزیر خان میں کانگرسی اور احراری علما نے ایک بہت بڑے سیاسی جلسے کا اہتمام کیا تو مسجد کے خطیب کی حیثیت سے آپ بھی مدعوّ تھے۔ آپ نے اسی اسٹیج پر کانگرسی اور احراری علما کے سیاسی خیالات پر اتنی سخت تنقید فرمائی کہ حاضرین جھوم اُٹھے اور کانگرسی علما وہ خیالات اپنے ساتھ لے کر چلے گئے جو وہ لاہور والوں تک پہنچانے آئے تھے۔

## بارگاہِ اعلیٰ حضرت میں حاضری

آپ رحمۃ اللہ علیہ کا امامِ اہلِ سنت اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہونا، آپ اور مفسرِ قرآن صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے درمیان دوستانہ تعلقات کی بنا پر تھا۔

ایک مرتبہ صدر الافاضل رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کے سامنے اعتقادی راہ نمائی اور پختگی کے لیے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا ذکرِ خیر فرمایا اور ان سے ملاقات کا شوق دلایا تو

آپ نے جواباً فرمایا: ''بھائی مجھے ان سے کچھ حجاب سا آتا ہے، پٹھان خاندان سے تعلق رکھتے ہیں اور سنا ہے طبیعت کے سخت ہیں۔'' لیکن صدر الافاضل آپ کو ''بریلی'' لے گئے۔ ملاقات کے وقت آپ نے اعلیٰ حضرت کا حال پوچھتے ہوئے عرض کیا: حضرت مزاج کیسے ہیں؟ آپ نے فرمایا: بھائی کیا پوچھتے ہو پٹھان ذات ہوں، مزاج کا سخت ہوں۔ یہ سنتے ہی آپ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوگئے اور سر ادب سے جھکا دیا۔

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو اور آپ کے شہزادے مولانا ابوالبرکات سید احمد قادری رحمۃ اللہ علیہ کو فقہِ حنفی کی تمام کتب اور تمام اوراد و وظائف کی اجازت کے ساتھ خلافت بھی عطا فرمائی۔

آپ نے ''رسول الکلام'' کے عنوان سے میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک رسالہ تحریر فرمایا۔ جب وہ رسالہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے پڑھا گیا تو آپ سنتے سنتے کھڑے ہوگئے اور فرطِ انبساط میں جھومنے لگے۔

جامعہ نظامیہ رضویہ کو عظمت کی بلندیوں سے ہم کنار کرنے والی شخصیت مفتیٔ اعظم پاکستان علامہ محمد عبدالقیوم ہزاروی کو بھی امام المحدثین علیہما الرحمہ سے فیضِ نسبت حاصل ہے۔ وہ یوں کہ معمارِ جامعہ نظامیہ رضویہ مولانا ابوالبرکات سید احمد قادری (فرزند مولانا پیر سید دیدار علی شاہ) کے جید تلامذہ میں سے ہیں۔

جب دارالعلوم حزب الاحناف میں دورۂ حدیث شریف کر رہے تھے تو اس دوران مفتی محمد عبداللہ اشرفی قصوری اپنے ادارہ جامعہ حنفیہ قصور کے لیے ایک مدرس کی تلاش میں حزب الاحناف آئے۔ چنانچہ سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے مفتی محمد عبدالقیوم

ہزاروی رحمۃ اللہ علیہ کو ان کے ساتھ بھیج دیا۔ آپ نے وہاں بڑی محنت اور لگن سے پڑھانا شروع کیا، روزانہ بائیس (۲۲) اسباق پڑھاتے رہے۔

جب مفتیٔ اعظم پاکستان کو تنظیم المدارس اہلِ سنت و جماعت کا پہلا ناظمِ اعلیٰ منتخب کیا گیا، اُس وقت آپ کے استاذِ گرامی مولانا ابوالبرکات سید احمد قادری علیہما الرحمہ تنظیم المدارس کے صدر تھے۔

## وصال

امام المحدثین رحمۃ اللہ علیہ کا وصال ۲۲ رجب، ۱۳۵۴ھ / 20 اکتوبر، 1935ء کو ہوا، جب کہ آپ نمازِ عصر کی ادائیگی کے لیے نیت فرما چکے تھے۔ آپ کا مزار مبارک اندرون دہلی دروازہ میں مرجعِ خاص وعام ہے۔

نوٹ: مندرجہ بالا مضمون درج ذیل کتب سے ماخوذ ہے:

1) تذکرۂ علمائے اہل سنت و جماعت لاہور، پیرزادہ اقبال احمد فاروقی، مطبوعہ مکتبہ نبویہ
2) تذکرہ اکابرِ اہل سنت، شرفِ ملت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری، مطبوعہ مکتبہ قادریہ
3) سیدی ابوالبرکات، سید محمد محمود احمد رضوی، ناشر شعبہ تبلیغ دارالعلوم حزب الاحناف
4) سید محمد دیدار علی شاہ مشہدی، پیر سید نثار اشرف رضوی، ناشر مرکزی حلقہ برکاتیہ، لاہور

## مصوّرِ جامعہ نظامیہ رضویہ

# کردارِ محدثِ اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ

تحریر: مولانا محمد حارث علی قادری

کائناتِ صغیر و کبیر صانع تعالیٰ کی کاریگری کا ایسا شہ پارہ ہیں کہ اِن میں ادنیٰ تفکر بھی وجودِ خالق کو تسلیم کرنے پر آمادہ کرتا ہے۔ نیز اللہ تعالیٰ نے انبیائے کرام علیہم السلام کے ذریعے توحید کا اعلان فرما کر حجت تام فرمائی۔ آخری نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد انبیائے کرام کا مشن قیامت تک جاری رکھنے کے لیے جن ہستیوں کو منتخب فرمایا گیا انھیں علمائے حق کہا جاتا ہے، یہی انبیائے کرام علیہم السلام کے وارث ہیں۔

ان باوقار شخصیات میں سے ایک تاباں و درخشاں شخصیت معمارِ جامعہ نظامیہ مفتیٔ اعظم پاکستان علامہ محمد عبد القیوم ہزاروی رحمۃ اللہ علیہ کے استاذ و مرشدِ گرامی، مصورِ جامعہ نظامیہ محدثِ اعظم پاکستان مولانا ابو الفضل محمد سردار احمد چشتی قادری رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔

## ولادت و خاندانی پسِ منظر

محدثِ اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ ۱۳۲۳ھ بمطابق ۱۹۰۵ء کو دیال گڑھ، ضلع گورداسپور (مشرقی پنجاب، انڈیا) میں پیدا ہوئے۔

آپ کا تعلق سیہول جٹ خاندان سے ہے، شرافت، دیانت اور مہمان نوازی میں یہ خاندان مشہور و معروف تھا۔ والدِ گرامی کا نام حضرت میراں بخش چشتی ہے۔

# سفرِ تعلیم

قرآنِ مجید ناظرہ پڑھنے کے بعد آبائی علاقہ سے پرائمری کا امتحان پاس کیا، پھر اسلامیہ ہائی سکول بٹالہ میں داخل ہوئے اور میٹرک کا امتحان فرسٹ ڈویژن میں پاس کیا۔ بعد ازاں پٹوار کا امتحان بھی پاس کیا اور پیشکش کے باوجود ملازمت اختیار نہ فرمائی۔ ایف۔ اے کا امتحان دینے کے لیے لاہور تشریف لائے، ان دنوں انجمن حزب الاحناف کا سالانہ اجلاس منعقد ہوا۔ دین سے فطرتی محبت کے اُبھارنے پر پروگرام میں تشریف لے گئے۔ وہاں صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی نے حجۃ الاسلام مولانا الشاہ حامد رضا خان علیہما الرحمہ کی شان دار الفاظ میں آمد کی نوید سنائی، آپ نے سوچا کہ جب اعلان کرنے والا اتنا اعلیٰ ہے تو تشریف لانے والے کا رتبہ و مقام کیا ہو گا! پھر حجۃ الاسلام کی دید کیا ہوئی، آپ کی عید ہو گئی۔ یہ وہ گھڑی تھی جس نے آپ کو اُس راہ پر گامزن کیا جس کے لیے آپ کی پیدائش ہوئی۔

اللہ والے ہیں جو اللہ سے ملا دیتے ہیں　　　اللہ اللہ کیے جانے سے اللہ نہ ملے

خدمتِ دین کی محبت ایسی موجزن ہوئی کہ سب کچھ چھوڑ کر حجۃ الاسلام کے ہمراہ پڑھنے کے لیے بریلی کی سرزمین پر تشریف لے گئے اور ابتدائی کتب سے آغاز کر کے محنتِ شاقہ کے ساتھ علمی سفر کو جاری رکھا۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ علیہ کی باکمال تدریس کا ہر جگہ شہرہ تھا، چنانچہ محدثِ اعظم رحمۃ اللہ علیہ اجمیر چلے گئے اور بقیہ تعلیمی سفر جاری رکھا، حتیٰ کہ 1933ء میں اپنے ہم درس ساتھیوں کے ساتھ فراغت پائی۔

صدر الشریعہ رحمۃ اللہ علیہ سے اس قدر فیض حاصل کیا کہ مفتیٔ اعظم مولانا مصطفی رضا خان رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے: ''پھر تو بحر العلوم کے پاس گئے اور خود بھی بحر العلوم ہو گئے''۔

## آغازِ تدریس

فارغ التحصیل ہوتے ہی آپ نے اپنے مادرِ علمی دار العلوم منظرِ اسلام بریلی سے 1933ء میں تدریس کا آغاز فرمایا۔ پھر صدر الشریعہ کے مدرسہ حافظیہ سعیدیہ تشریف لے جاکر اُن کی جگہ صدر المدرسین کے فرائض ادا کرنے کا بھی اعزاز حاصل کیا۔ 1937ء میں دار العلوم مظہرِ اسلام بریلی کا قیام معرض وجود میں آیا تو آپ بے سرو سامانی کے عالَم میں وہاں تدریس فرماتے رہے، حتّٰی کہ یہ ادارہ ایک بڑی درس گاہ کی شکل اختیار کر گیا۔ قیامِ پاکستان کے بعد 20 اگست 1947ء کو ہجرت کر کے لاہور آئے اور بھکھی شریف میں دار العلوم محمدیہ نوریہ رضویہ، پھر وزیر آباد کے نزدیک قصبہ سار وکی میں تبلیغ و تدریس کے فرائض انجام دیتے رہے۔ مفتیٔ اعظم شاہ مصطفیٰ رضا خان رحمۃ اللہ علیہ سے استصواب کیا کہ سار وکی میں خدمات سرانجام دوں یا لائل پور (فیصل آباد) میں؟ پھر آپ کے حکم سے جولائی 1949ء کو فیصل آباد تشریف لے آئے اور جامعہ رضویہ مظہرِ اسلام کی بنیاد رکھی۔ بعد ازاں تادمِ حیات یہیں تدریس فرماتے رہے۔

## وصال

محدثِ اعظم پاکستان کا وصال یکم شعبان المعظم، ۱۳۸۲ھ بمطابق 1962ء کی شب ہوا، یوں علمی آسمان پر چمکتا ہوا سورج غروب ہو گیا۔

# محدثِ اعظم پاکستان کے کردار کی عصری معنویت

محدثِ اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی بالعموم ہر انسان کے لیے اور بالخصوص ہر طالبِ علمِ دین و عالمِ دین کے لیے مشعلِ راہ ہے۔ آپ کی زندگی کٹھن حالات کے باوجود علوم و معرفتِ الٰہی کے حصول کے لیے بھرپور محنت، بے سروسامانی کی پرواہ کیے بغیر علمِ دین کی ترویج و اشاعت، استقامت، تقوٰی و پرہیز گاری اور اکابر کے ادب و تعظیم کا بہترین استعارہ ہے۔

عصرِ حاضر کو بنظرِ دقیق دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ہر طرف فتنوں کی یلغار ہے، مناظرہ کے نام پر مخاصمہ کا انعقاد باعثِ افتخار ہے، دلیل کے بجائے ذلیل کرنے کو ترجیح حاصل ہے، اثباتِ حق کے بجائے الزامِ خصم مقصود ہے، ایسی صورتِ حال میں ضروری ہے کہ اکابر بالخصوص محدثِ اعظم پاکستان کے دامن کو تھاما جائے۔

استاذ الاساتذہ مفتی گل احمد خان عتیقی مدظلہ العالی نے ایک انٹرویو میں فرمایا:

"اہلِ سنت کو باہم متحد ہونا چاہیے، میں 20 سال سے کہہ رہا ہوں کہ ہمیشہ سیاسی قوت کے نظریات پھیلتے ہیں؛ اس لیے اہلِ سنت و جماعت کو سیاسی محاذ پر فعال ترین قوت ہونا چاہیے اور منظم ہو کر سیاسی جدوجہد میں حصہ لینا چاہیے۔ آپس میں اختلاف باہمی گفت و شنید سے اندر بیٹھ کر حل کیے جائیں۔ مجھے یاد ہے کہ محدثِ اعظم پاکستان علامہ سردار احمد رحمۃ اللہ علیہ اور غزالیٔ زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی رحمۃ اللہ علیہ کے درمیان چند مسائل پر اختلاف تھا۔ کاظمی صاحب ملتان سے فیصل آباد مناظرہ کے لیے تشریف لائے، یہ مناظرہ ایک بند کمرے میں ہونا تھا جس کے منصف شیخ القرآن علامہ

عبد الغفور ہزاروی رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ علامہ کاظمی صاحب فیصل آباد پہنچے تو محدثِ اعظم ننگے پاؤں ان کے استقبال کے لیے گئے۔ حیرت کی انتہا یہ ہے کہ دونوں بزرگوں کے درمیان مناظرہ ہونے والا تھا، لیکن دونوں نے ایک دوسرے کے پاؤں کو تعظیماً چھونے کی کوشش کی اور محدثِ اعظم علامہ کاظمی صاحب کے پاؤں چھونے میں کامیاب ہو گئے۔ غور کریں! یہ ہے اختلاف کو برداشت کرنے کا حوصلہ، ہمیں اختلاف کرنے کا سلیقہ نہیں آتا۔ ہمارے اسلاف نے اختلاف کے باوجود ایک دوسرے کی تعظیم کا درس دیاہے۔"

استاذ الاساتذہ علامہ عتیقی دامت برکاتہٗ سے مزید سوال کیا گیا کہ اس اختلاف کا نتیجہ کیا نکلا؟ تو آپ نے ارشاد فرمایا:

"یہ ایک ایسا راز ہے جو تینوں بزرگ، یعنی محدث اعظم مولانا سردار احمد، غزالئ دوراں علامہ سید احمد سعید کاظمی اور شیخ القرآن علامہ عبد الغفور ہزاروی علیہم الرحمہ اپنے اپنے سینوں میں دبائے دنیا سے تشریف لے گئے۔ اس کی تفصیلات کا کسی کو علم نہ ہو سکا، یہ بند کمرے کا مناظرہ تھا۔"[1]

اکابر کا یہ طرزِ عمل ثابت کر رہاہے کہ خواص کی باتیں عوام میں کرنا، مسلّمات کو چھوڑ کر مختلفات کے ذریعے عوامی اشتعال پیدا کرنا دانشمندی نہیں بلکہ حماقت ہے۔

ڈرو خدا سے، ہوش کرو، یوں مکر و ریا سے کام نہ لو
یا اسلام پہ چلنا سیکھو یا اسلام کا نام نہ لو

---

[1] حالاتِ مفتی گل احمد خان عتیقی، (نمائندہ انٹرویو) منظور حسین اختر، ماہ نامہ دلیلِ راہ

# مفتیٔ اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ بحیثیتِ محدّث

تحریر: شیخ الحدیث ڈاکٹر خلیل احمد قادری، جامعہ ہجویریہ لاہور

معمارِ جامعہ نظامیہ رضویہ مفتیٔ اعظم پاکستان علامہ محمد عبد القیوم ہزاروی رحمۃ اللہ علیہ دیگر بے شمار خصائص و کمالات کے ساتھ ساتھ منصبِ "شیخ الحدیث" کی زینت بھی تھے۔ آپ کے دروسِ حدیث میں آپ کے جلیل القدر اساتذہ: حضرت محدثِ اعظم پاکستان اور مفتیٔ اعظم پاکستان ابوالبرکات سید احمد قادری علیہما الرحمہ کے علوم و معارف کی جھلک نظر آتی تھی، بالخصوص درسِ صحیح مسلم و جامع ترمذی میں فِرق و مذاہبِ باطلہ کی تردید، استنباطِ مسائلِ فقہیہ، رفعِ تعارض کے لیے توفیق و تطبیق اور ترجیحِ دلائلِ حنفیہ کا انداز اپنی مثال آپ تھا۔

راقم کو آپ سے صحیح مسلم و جامع ترمذی کا درس لینے کی سعادت ملی، بحمد اللہ آپ کے بیان فرمودہ نکات تحریر کر لیے تھے، اُن میں سے چند پیشِ خدمت ہیں۔

## استنباطِ مسائل

سیدنا عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت کے مطابق سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم دو قبروں کے پاس سے گزرے، اہلِ قبور کو عذاب میں مبتلا دیکھا تو تَر شاخ منگوا کر اُسے دو حصوں میں تقسیم کر کے ایک ایک کو دونوں قبروں پر گاڑ دیا اور فرمایا: لَعَلَّهُ أَنْ يُخَفَّفَ عَنْهُمَا مَا لَمْ يَيْبَسَا ۔ یعنی جب تک یہ شاخیں تَر رہیں گی اِن سے تخفیف کی جائے گی (عذاب میں کمی ہو گی)۔(صحیح مسلم، حدیث:292۔ صحیح بخاری، حدیث:6055)

مفتیٔ اعظم پاکستان رحمۃ اللہ علیہ نے اِس حدیث سے درج ذیل مسائل کا استنباط فرمایا:

1) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو چھپی ہوئی چیزوں کا علم (علمِ غیب) عطا ہوا ہے۔

2) قبروں پر پھول ڈالنا جائز ہے؛ کہ تسبیح کرتے ہیں۔

3) جب تسبیح کے لیے پھول ڈالنا اور شاخ گاڑنا جائز ہے تو اشرف المخلوقات انسان کا تسبیح و تحمید کرنا اور تلاوتِ قرآنِ مجید کرنا بدرجۂ اولیٰ جائز ہے۔

4) پھول قبر سے متصل ہوتے ہیں تو ثابت ہوا کہ قبر کے بالکل قریب بیٹھ کر تلاوتِ قرآن و ذکرِ الٰہی جائز ہے۔

5) اذان و دُعا میں بھی تسبیح ہوتی ہے؛ لہٰذا قبر کے پاس اذان کہنا اور ربّ تعالیٰ سے دُعا کرنا بھی جائز ہے۔

6) نبیِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے پھول ڈالنے کی علت بھی بیان فرمائی، معلوم ہوا کہ یہ خصائص میں سے نہیں؛ کیونکہ خصوصیت کی علت نہیں ہوتی۔

7) یہ عمل شریف اُمّت کو جواز بتانے اور ترغیب دلانے کے لیے ہے، اِسی لیے سیدنا بُریدہ اسلمی رضی اللہ عنہ نے وصیت فرمائی تھی کہ اُن کی قبر پر دو شاخیں گاڑی جائیں۔[1]

## دفاعِ احناف

سیدنا ابو سعید سعد خُدری رضی اللہ عنہ نے ارشادِ نبوی روایت کیا: «مِفْتَاحُ الصَّلَاةِ

---

[1] وَأَوْصٰى بُرَيْدَةُ الأَسْلَمِيُّ أَنْ يُجْعَلَ فِيْ قَبْرِهٖ جَرِيْدَتَانِ۔ (شرح السنۃ، ج:5، ص:407۔ الطبقات الکبریٰ، ج:7، ص:6)

الطُّهُوْرُ وَتَحْرِيْمُهَا التَّكْبِيْرُ وَتَحْلِيْلُهَا التَّسْلِيْمُ۔ [1]"نماز کی چابی طہارت ہے اور اُس کی تحریمہ تکبیر ہے اور اُس سے نکلنا سلام کے ذریعے ہے۔"

احناف کثّرھم اللہ تعالیٰ کے نزدیک تعظیمِ الٰہی پر مشتمل کسی بھی لفظ کے ذریعے نماز کی تحریمہ ہو سکتی ہے، اگرچہ لفظِ "اللہ اکبر" واجب ہے۔ مذکورۃ الصدر حدیثِ مبارک میں التکبیر خبر ہے اور معرف باللام ہے، نحوی وبلاغی ضابطے کے مطابق خبر معرف باللام ہو تو حصر وقصر کا فائدہ دیتی ہے، چنانچہ احناف پر اعتراض ہوتا ہے کہ حدیث مذکور کے مطابق فقط لفظِ "اللہ اکبر" ہی نماز کی تحریمہ ہے، جب کہ احناف نے اُسے عام رکھا ہے۔ مفتیٔ اعظم پاکستان نے احناف کا دفاع کرتے ہوئے فرمایا:

1) خبر معرف باللام ہو تو حصر کے فائدے والا ضابطہ کلی نہیں، اکثری ہے۔
2) یہاں حصر تو ہے مگر اِضافی ہے، حقیقی نہیں۔
3) احناف کا استدلال آیتِ کریمہ کے عموم سے ہے اور وہ قطعی الثبوت ہے، جب کہ حدیثِ مذکور خبرِ واحد ظنّی الثبوت ہے۔

## ترجیحِ دلائلِ احناف

میزبانِ رسول سیدنا ابو ایوب خالد بن زید رضی اللہ عنہ کی روایت کا مفہوم ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بول وبراز کے وقت قبلہ کی طرف رُخ اور پُشت کرنے سے منع فرمایا۔[2]

---

[1] جامع ترمذی، حدیث: 238

[2] جامع ترمذی، حدیث: 8

اِس حدیثِ پاک سے استدلال کرتے ہوئے احناف نے اختیار کیا کہ عمارت ہو یا کھلی جگہ، بہر حال بول و براز کے وقت قبلہ کی طرف رُخ یا پُشت کرنا ممنوع ہے۔

مفتیٔ اعظم پاکستان علیہ الرحمہ نے جامع ترمذی کی درج بالا حدیثِ مبارک پڑھائی تو دلیلِ احناف کی درج ذیل وجوہِ ترجیح بیان فرمائیں:

1) حدیثِ سیدنا ابو ایوب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو امام ترمذی علیہ الرحمہ نے أحسن و أصح قرار دیا، صیغۂ اسمِ تفضیل سے ثابت ہوا کہ یہ راجح ہے۔

2) یہ حدیث محرِّم (ممانعت پر دلالت کرنے والی) ہے اور تعارض کے وقت محرِّم کو ترجیح ہوتی ہے۔

3) یہ حدیث قولی ہے، جب کہ اِس مسئلہ سے متعلق باقی احادیث فعلیہ ہیں، ضابطہ ہے کہ بوقتِ تعارض قولی حدیث کو فعلی پر ترجیح ہوتی ہے۔

4) حدیثِ مذکور قاعدہ کا بیان ہے، جب کہ دوسری روایات واقعاتِ جزئیہ ہیں، واقعات میں اعذار و احتمالات ہوتے ہیں، جب کہ قاعدہ میں نہیں۔

5) (یہ وجہ بیان کرتے ہوئے مفتی صاحب علیہ الرحمہ پر تعظیمِ رسول ﷺ کا غلبہ دکھائی دے رہا تھا) دوسری روایت میں آپ ﷺ کے قبلہ رُخ یا قبلہ پُشت ہونے کا ذکر ہے، مگر اُس سے استدلال درست نہیں؛ کیونکہ ممانعت تعظیمِ قبلہ کی وجہ سے ہے اور سرورِ عالم ﷺ خود کعبہ شریف سے افضل ہیں۔

6) بعض اوقات مکلف کے بدلنے سے حکم بدل جاتا ہے، جیسے مکی مشاہِد کے لیے عینِ قبلہ کا استقبال ضروری ہے، جبکہ دوسروں کے لیے جہتِ قبلہ کا استقبال بھی کافی ہے۔

**دار الإفتاء......**

# کال کے ذریعے نکاح کا شرعی حکم

مجیب: مولانا مفتی محمد اکمل قادری رضوی

**الاستفتاء:** کیا فرماتے ہیں مفتیانِ کرام اس بارے میں کہ میری بہن کا نکاح یوں ہوا کہ نکاح خواں نے بذریعہ موبائل فون کال میری بہن سے وکالتِ نکاح لی، پھر نکاح کے الفاظ اس طرح ادا کیے کہ اُن الفاظ کی ادائیگی کو گواہان موبائل فون پر سماعت کر رہے تھے، جب کہ گواہان نکاح کی مجلس میں موجود نہ تھے۔

کیا میری بہن کا نکاح شریعت کے اصولوں کی روشنی میں صحیح وجائز ہو گیا ہے یا نہیں؟ راہ نمائی فرمادیں۔ سائل: مدثر حسین ولد انور حسین، شیخوپورہ

**الجواب:** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم o نکاح کے نافذ وتام ہونے کی شرائط میں سے ایک شرط یہ بھی ہے کہ نکاح کے متعلق ایجاب وقبول کی مجلس ایک ہی ہو اور گواہان بھی ایجاب وقبول کو ایک ہی مجلس میں سماعت کریں اور گواہان ان الفاظ سے فریقین میں نکاح ہونا سمجھیں۔

اگر سائل کا سوال نامہ صداقت وحقائق پر مبنی ہے تو مسئولہ صورت میں اُس کی بہن کا نکاح صحیح ودرست نہیں ہوا؛ کہ گواہان نکاح کی اس مجلس میں موجود نہ تھے جس میں فریقین کی طرف سے نکاح کے الفاظ پر ایجاب وقبول کیا گیا ہے، اگرچہ گواہان موبائل فون کی کال پر بلاواسطہ نکاح کے کلمات (ایجاب وقبول) سماعت کر رہے تھے لیکن گواہوں کی ایسی سماعت کو شرعاً وعرفاً ایک مجلس قرار نہیں دیا گیا؛ لہٰذا فریقین

پر لازم ہے کہ ایک دوسرے سے فی الفور الگ ہو جائیں اور اگر نکاح کو درست کرنا چاہتے ہیں تو نکاح کی شرائط وضوابط کا لحاظ کرتے ہوئے دوبارہ نکاح کریں، پھر ایک دوسرے کے لیے حلال ہوں گے وگرنہ سخت گناہ گار ہوں گے۔

درّ مختار میں ہے: **ينعقد بإيجاب وقبول، وشرط حضور شاهدين حرين أو حر وحرتين مكلفين سامعين قولهما معًا على الأصح فاهمين أنه نكاح على المذهب۔** دو مَردوں یا ایک مَرد دو عورتوں کی موجودگی میں، جو کہ عاقل بالغ اور آزاد ہوں اور اُنھوں نے لڑکے لڑکی کا ایجاب وقبول ایک مجلس میں سنا ہو تو نکاح ہو جائے گا بشرطیکہ ان گواہوں نے اس کو نکاح سمجھا ہو، مذہب یہی ہے۔[1]

ردّ المحتار میں ہے: نکاح کے متعلق ایجاب وقبول کی شرائط میں سے یہ بھی ہے کہ مجلس ایک ہی ہو اگر وہ (عاقدین وگواہان) حاضر ہوں اگرچہ مجلس طویل ہو جائے... اور اگر پیدل یا جانور پر سوار ہو کر چلتے ہوئے ایجاب وقبول کیا تو نکاح جائز نہیں اور اگر چلتی ہوئی کشتی پر عقد کیا تو نکاح جائز ہو گا؛ کیوں کہ کشتی ایک ہی مکان کے حکم میں ہے۔[2]

شیخ الاسلام والمسلمین سیدنا امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا: نکاح کے لیے فقط مرد وعورت کا ایجاب وقبول چاہیے اور دو مرد یا ایک مرد دو عورتوں کا اسی جلسہ میں ایجاب وقبول کو سننا اور سمجھنا کہ یہ نکاح ہو رہا ہے، بس اسی قدر درکار ہے، اس سے زیادہ قاضی وغیرہ کی حاجت نہیں۔[3] **واللہ تعالی أعلم بالصواب۔**

---

[1] ردّ المحتار مع الدّرّ المختار، کتاب النکاح، ج:۴، ص:۹۸ تا ۱۰۰، المکتبۃ الرشیدیۃ، کوئٹہ

[2] ردّ المحتار مع الدر المختار، کتاب النکاح، ج:۴، ص:۸۶، المکتبۃ الرشیدیۃ کوئٹہ

[3] فتاوٰی رضویہ، ج:۱۱، ص:۱۸۱، رضا فاؤنڈیشن جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

